دُعا اور زاری کرتے رہے لیکن بالآخر وہ اللہ تعالیٰ کی ناراضگی کی وجہ سے مر گیا. آخر ایک حرام زادہ کی خاطر اس قدر پریشانی اور اللہ تعالیٰ کی جناب میں ندامت کے آنسو بہانے کی بجائے اس کے بچانے کے لیئے دُعائیں کرنا کس اخلاقی بلندی اور اعلیٰ معیار پر فائز ہونے کی دلیل ہے. ایک حرامی بچّے کو خاندان نبوّت میں داخل کرنا ہی کتنا ناقابل برداشت فعل ہے جس کے تصوّر سے ہی رونگٹے کھڑے ہوتے ہیں لیکن پھر اس پر اس قدر اصرار اور دعائیں والتجائیں کرنا تو حضرت داؤد کے تصوّر عظمت کو ہی لوحِ قلب سے حرفِ غلط کی طرح محو کر کے رکھ دیتا ہے.

۳ حضرت داؤد مُوسیٰ علیہ السلام کی شریعت پر کاربند تھے اور اس میں شادی شدہ زانی کی سزا سنگساری ہے ایسی صُورت میں وُہ عورت بھی سنگسار کی جانی ضروری تھی اور خود داؤد علیہ السلام بھی، کیا جس شخص کو اللہ تعالیٰ دین کی پاسداری اور اس پر عملدرآمد کے لیئے چُن لے اور اس کو اس قابل سمجھ کر یہ ذمہ داری تفویض کرے اسکے متعلق یہ تصوّر کیا جا سکتا ہے کہ وُہ خود اس دین اور شریعت کی اس طرح دھجیاں اڑائیگا اور اس کی خلاف ورزی پر لوگوں کو بھی جرأت دیگا؟

۴ پھر داؤد علیہ السلام پر ہی یہ الزام عائد نہیں ہوتا بلکہ سلیمان علیہ السلام پر بھی کیونکہ ان کو سلاطین باب ۱ میں اسی عورت بت سبع کا بیٹا ظاہر کیا گیا ہے؟ اور اسی کی سفارش سے ان کی بادشاہی اور تخت نشینی ثابت کی گئی، کیا خدا کے پیغمبر زناکار عورتوں سے پیدا ہو سکتے ہیں العیاذ باللہ. اور یہ بھی یاد رہے کہ یہی بت سبع حضرت مسیح کی دادیوں میں سے ہے لہٰذا ان کا تقدس بھی مجروح کر دیا گیا.

۵ پھر داؤد علیہ السلام پر صرف تہمت زنا لگانے پر اکتفا نہیں کیا گیا بلکہ بڑے ڈرامائی انداز میں ان کو حتّی اوریاہ کا قاتل بھی ثابت کیا گیا ہے، کیا وُہ طلاق کا مطالبہ نہیں کر سکتے تھے ضرور قتل کے بعد ہی اس عورت کو اپنی بیوی بنا سکتے تھے؟

۶ نیز داؤد علیہ السلام کے خدا کے انتقام کا نشانہ بننے اور بیٹے کے ہاتھوں ان کی بیویوں کی عزّت وآبرو کے برباد ہونے اور وہ بھی دن دھاڑے اور مکان کی چھت پر



اس ظلم و بربریّت کا نشانہ بننے کا تذکرہ کر کے لوگوں کے سامنے ان کی کس قدر رسوائی اور بے آبروئی بیان کی گئی ہے. آخر ناکردہ گناہ بیویوں کو یہ سزا دینے کا کیا مطلب؟ اور بیٹے کے ذریعے ہی ضروری تھا کہ انتقام لیا جاتا گویا پُورے گھرانے کو ہی اس گندگی اور غلاظت سے آلودہ کر دکھلایا اور خاندان نبوّت کی عزّت وعظمت کو خاک میں ملانے کی ناپاک کوشش میں کوئی کمی روا نہیں رکھی.

**اسلامی نُقطۂ نظر:** آیئے اب اس افسانے کی حقیقت اسلامی ماخذ سے تلاش کریں اور دیکھیں کہ انبیاء کی عظمت کا محافظ قرآن ہے یا کتاب مقدس؟

قرآن مجید میں حضرت داؤد علیہ السلام کا ذکر کرتے ہُوئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا. "وَشَدَدْنَا مُلْكَهُ وَآتَيْنَاهُ الْحِكْمَةَ وَفَصْلَ الْخِطَابِ" ہم نے اس کے ملک و سلطنت کو مضبوط بنایا اور اس کو حکمت ودانش اور حق و باطل میں تمیز دینے والے کلام سے نوازا اور خصومات میں صحیح فیصلہ کی توفیق بخشی اس کے بعد ان کی عبادت گاہ میں دو اشخاص کا اچانک داخل ہونا اور اپنے جھگڑے کا فیصلہ طلب کرنا بیان کرتے ہوئے فرمایا کہ ان میں سے ایک نے کہا إِنَّ هَٰذَا أَخِي لَهُ تِسْعٌ وَتِسْعُونَ نَعْجَةً وَلِيَ نَعْجَةٌ وَاحِدَةٌ فَقَالَ أَكْفِلْنِيهَا وَعَزَّنِي فِي الْخِطَابِ. میرے اس بھائی کے لیئے ننانوے دُنبیاں ہیں اور میرے لیئے صرف ایک دُنبی ہے اور اس نے مجھے کہا ہے کہ وُہ بھی میرے حوالے کر دے اور میرے ملک میں دے دے اور مجھ پر گفتگو میں غالب ہے. یہ جھگڑا سُن کر داؤد علیہ السلام نے فیصلہ دیدیا، لیکن اس کے ساتھ ہی اللہ تعالیٰ نے فرمایا" وَظَنَّ دَاوُودُ أَنَّمَا فَتَنَّاهُ فَاسْتَغْفَرَ رَبَّهُ وَخَرَّ رَاكِعًا وَأَنَابَ فَغَفَرْنَا لَهُ ذَٰلِكَ وَإِنَّ لَهُ عِنْدَنَا لَزُلْفَىٰ وَحُسْنَ مَآبٍ. سورۃ ص پارہ ۲۳ اور گمان کیا داؤد نے کہ ہم نے اس کو آزمایا تو فوراً اللہ تعالیٰ سے استغفار کی اور جھکتے ہُوئے بارگاہِ خداوندی میں سربسجود ہوئے اور اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کیا پس ہم نے ان کو وُہ معاف کر دیا بیشک ان کے لیئے ہمارے ہاں بہت قرب ہے اور بہتر ٹھکانا.

یہاں پر اللہ تعالیٰ نے داؤد علیہ السلام کے خود بخود متنبّہ ہونے کا ذکر کیا ہے اور مسئلہ کی بیان کردہ صورت سے عبرت حاصل کر کے بارگاہِ خداوندی میں سربسجود ہونے کا بیان ہے۔ ذرا اس استفتاء کے اندر غور کرو تو صاف طور پر یہ حقیقت سامنے آجاتی ہے کہ حضرت داؤد علیہ السلام نے اوریاہ کی بیوی خود اوریاہ سے طلب کی تھی اور طلاق کا مطالبہ کیا تھا اور طلاق کے بعد مدّت گزارنے پر اس کو اپنی زوجیت میں لے لیا تھا اور یہی تصریح روایات وآثار اور کُتب تفاسیر میں موجود ہے جس سے قطعاً داؤد علیہ السلام کا کسی گناہ میں ملوث ہونا لازم نہیں آتا اور اگر کوئی اَمر قابلِ اعتراض ولائق تنبیہ ہے تو صرف یہ کہ ننانوے بیوی کے ہوتے ہوئے اوریاہ سے اُس کی بیوی کی طلاق کا مطالبہ کیوں کیا یہ تمہارے منصب نبوت کے لائق نہیں تھا خواہش نفس کی تکمیل شیوہ پیغمبری نہیں بلکہ اس پر جبر اور قہر لیکن اس غیر اولیٰ اور غیر انسب فعل پر بھی وُہ نادم ہوئے اور اللہ تعالیٰ نے ان کی توبہ قبول فرمائی اور اس کی وجہ بیان فرمادی کہ وُہ ہمارے بہت نزدیکی اور مقرب ہیں اور بہترین منصب والے لہٰذا اس معمولی لغزش پر حضرت داؤد کی عزت وحرمت اس کے بیٹے کے ہاتھوں پامال کرانا اور بیٹے کے ذریعے باپ کی بیویوں اور ماؤں کا دامن عصمت تارتار کرانا وغیرہ وغیرہ جو کہ کتاب مقدس میں مذکور ہے قطعاً غلط ہے اور کتاب مقدس کے تقدس کو ختم کرنے کا مُوجب ہے اور یہ حقیقت روزِ روشن کی طرح عیاں ہو گئی کہ عصمتِ انبیاء علیہم السلام کا محافظ قرآن اور اسلام ہے نہ کہ کتاب مقدس اور انبیاء کی عظمت شان میں توہین وتنقیص کا کوئی موقعہ تورات وانجیل کے مؤلفین نے ہاتھ سے جانے نہیں دیا۔



# داؤد علیہ السلام کے بیٹے امنون پر بہن کیساتھ دست درازی کا الزام

اور اس کے بعد ایسا ہُوا کہ داؤد کے بیٹے ابی سلوم کی ایک خوب صُورت بہن تھی جسکا نام تمر تھا اس پر داؤد کا بیٹا امنون عاشق ہوگیا اور امنون ایسا کڑھنے لگا کہ وُہ اپنی بہن تمر کے سبب سے بیمار پڑ گیا کیونکہ وُہ کنواری تھی۔ سو امنون کو اس کے ساتھ کچھ کرنا دُشوار معلوم ہُوا اور داؤد کے بھائی سمعہ کا بیٹا یونذب امنون کا دوست تھا اور یُونذب بڑا چالاک آدمی تھا سو اُس نے اس سے کہا اے بادشاہ زادے! تو کیوں دن بدن دُبلا ہوتا جاتا ہے؟ کیا تو مجھے نہیں بتائے گا؟ تب انہوں نے اس سے کہا کہ میں اپنے بھائی ابی سلوم کی بہن تمر پر عاشق ہوں۔ یونذب نے اس سے کہا تو اپنے بستر پر لیٹ جا اور بیماری کا بہانہ کرے اور جب تیرا باپ تجھے دیکھنے آئے تو تو اُس سے کہنا میری بہن تمر کو ذرا آنے دے کہ وُہ مجھے کھانا دے اور میرے سامنے کھانے پکائے تاکہ میں دیکھوں اور اس کے ہاتھ سے کھاؤں۔ سو امنون پڑ گیا اور اُس نے بیماری کا بہانہ کر لیا اور جب بادشاہ اس کو دیکھنے آیا تو انہوں نے بادشاہ سے کہا، میری بہن تمر کو ذرا آنے دے کہ وُہ میرے سامنے دو پُوریاں بنائے تاکہ میں اس کے ہاتھ سے کھاؤں۔ سو داؤد نے تمر کے گھر کہلا بھیجا کہ تو ابھی اپنے بھائی امنون کے گھر جا اور اس کے لیئے کھانا پکا سو تمر اپنے بھائی امنون کے گھر گئی اور وُہ بستر پر پڑا ہُوا تھا اور اُس نے آٹا لیا اور گوندھا اور اس کے سامنے پُوریاں بنائیں اور ان کو پکایا اور توے کو لیا اور اس کے سامنے ان کو انڈیل دیا پر اُس نے کھانے سے انکار کر دیا تب امنون نے کہا کہ سب آدمیوں کو میرے پاس سے باہر کر دو سو ہر ایک آدمی اس کے پاس سے چلا گیا تب امنون نے تمر سے کہا کہ کھانا کوٹھڑی کے اندر لے آ تاکہ میں تیرے ہاتھ سے کھاؤں سو تمر وُہ پوریاں جو اُس نے پکائی تھیں اُٹھا کر ان کو کوٹھڑی میں اپنے بھائی امنون کے پاس لائی اور جب وُہ اُن کو اس کے نزدیک لے گئی کہ وُہ کھائے تو اُس نے اُسے پکڑ لیا اور اُس سے کہا اے میری بہن مجھ سے وصل کر اُس نے کہا نہیں

میرے بھائی میرے ساتھ جبر نہ کر کیونکہ اسرائیلیوں میں کوئی ایسا کام نہیں ہونا چاہیئے تو ایسی حماقت نہ کر اور بھلا میں اپنی رسوائی کہاں لیئے پھروں گی اور تو بھی اسرائیلیوں میں احمقوں میں سے ایک کی مانند ٹھہرے گا سو تو بادشاہ سے عرض کر کیونکہ وُہ مجھ کو تجھ سے روک نہیں رکھے گا۔ لیکن اُس نے اُس کی بات نہ مانی اور چونکہ وُہ اُس سے زورآور تھا اس لیئے اُس نے اس کے ساتھ جبر کیا اور اُس سے صحبت کی۔

(سموئیل باب ۱۳ ۔ ا تا ۱۴)

ابی سلوم کی طرف سے باپ کے ساتھ اور اپنی ماؤں کے ساتھ زیادتی کی داستان بلکہ افسانہ مطالعہ کر لینے کے بعد اب ابی سلوم کی بہن اور حضرت داؤد کی بیٹی تمر کی عصمت کا اپنے بھائی امنون کے ہاتھوں داغدار ہونا ملاحظہ کریں اور کتاب مقدس کی رُو سے اس گھرانے کا اخلاقی نقشہ دیکھیں۔ پھر داؤد علیہ السلام کا خود اپنی بیٹی کو امنون کے پاس بھیجنا اور اس کے فریب میں آنا ملاحظہ کریں۔ نیز داؤد علیہ السلام کے بھتیجے یونذب کا امنون کو چال بھلانا اور اپنے چچے کی بے آبروئی میں شریک ہونا۔ نیز بہن کا بھائی سے یہ کہنا کہ میرے ساتھ جبر کرنے کی بجائے داؤد علیہ السلام سے عرض کر وُہ مجھ کو تجھ سے روک نہیں رکھے گا؟ باپ بیٹوں اور بیٹیوں کے متعلق کیا نقشہ پیش کر رہا ہے؟ کیا شریعت موسوی میں بہن بھائی کا باہمی ازدواجی تعلق جائز تھا؟ جب نہیں اور یقیناً نہیں اور یقیناً نہیں تو پھر اس بیہودہ عبارت کو اللہ تعالیٰ کی کتاب مقدس کا حصہ کیونکر مانا جا سکتا ہے؟ اور کیا یہ ساری داستان اللہ تعالیٰ کا کلام ہو سکتی ہے اور وُہ کتاب جو ایسی اخلاق سوز حرکات کے بیان پر مشتمل ہو وُہ قابلِ تلاوت ہو سکتی ہے، اور قابلِ ہدایت۔ نعوذ باللہ من ذٰلک۔



# سُلیمان علیہ السّلام کی شان میں گستاخی

اور سلیمان بادشاہ فرعون کی بیٹی کے علاوہ بہت سی اجنبی عورتوں سے یعنی موآبی۔ عمونی۔ ادومی۔ صیدانی اور حتّی عورتوں سے محبّت کرنے لگا۔ یہ اُن قوموں کی تھیں جن کی بابت خداوند نے بنی اسرائیل سے کہا تھا کہ تم ان کے بیچ نہ جانا اور نہ وُہ تمہارے بیچ آئیں کیونکہ وُہ ضرور تمہارے دلوں کو اپنے دیوتاؤں کیطرف مائل کر لیں گی۔ سلیمان ان ہی کے عشق کا دم بھرنے لگا اور اس کے پاس سات سو شاہزادیاں اس کی بیویاں اور تین سو حرمیں تھیں اور اس کی بیویوں نے اس کے دل کو پھیر دیا۔ کیونکہ جب سلیمان بڈھا ہو گیا تو اس کی بیویوں نے اس کے دل کو غیر معبودوں کی طرف مائل کر لیا اور اس کا دل خداوند اپنے خُدا کے ساتھ کامل نہ رہا جیسا اس کے باپ داؤد کا دل تھا۔ کیونکہ سلیمان صیدانیوں کی دیوی عستارات اور عمونیوں کے نفرتی ملکوم کی پیروی کرنے لگا اور سلیمان نے خداوند کے آگے بدی کی اور اُس نے خُداوند کی پُوری پیروی نہ کی جیسی اس کے باپ داؤد نے کی تھی۔ پھر سُلیمان نے موآبیوں کے نفرتی کموس کے لیئے اس پہاڑ پر جو یروشلم کے سامنے ہے اور بنی عمون کے نفرتی مولک کیلئے بلند مقام بنا دیا۔ اُس نے ایسا ہی اپنی سب اجنبی بیویوں کیخاطر کیا جو اپنے دیوتاؤں کے حضور بخور جلاتی اور قربانی گذرانتی تھیں۔ اور خداوند سلیمان سے ناراض ہُوا کیونکہ اس کا دل خداوند اسرائیل کے خُدا سے پھر گیا تھا جس نے اُسے دوبار دکھائی دے کر اس کو اس بات کا حکم کیا تھا کہ وُہ غیر معبُودوں کی پیروی نہ کرے پر اُس نے وُہ بات نہ مانی جس کا حکم خُداوند نے دیا تھا اس سبب سے خُداوند نے سلیمان کو کہا چونکہ تجھ سے یہ فعل ہُوا اور تُو نے میرے عہد اور میرے آئین کو جن کا میں نے تجھے حکم دیا نہیں مانا۔ اس لیئے میں سلطنت کو ضرور تجھ سے چھین کر تیرے خادم کو دوں گا تو بھی تیرے باپ داؤد کی خاطر میں تیرے ایّام میں یہ نہیں کروں گا بلکہ اُسے تیرے بیٹے کے ہاتھ سے چھینوں گا۔ پھر بھی میں ساری سلطنت کو نہیں چھین لُوں گا بلکہ

اپنے بندہ داؤد کی خاطر اور یروشلم کی خاطر جسے میں نے چن لیا ہے ایک قبیلہ تیرے بیٹے کو دوں گا۔ (۱۔ سلاطین باب ۱۱۔ ۱۱ تا ۱۳)

**تبصرہ:** کتاب مقدس کی اس تقدس سے دُور اور ناپاکی سے بھرپور عبارت کا بغور مطالعہ کریں تو حضرت سلیمان علیہ السلام کا اسلام سے برگشتہ ہوجانا اور بت پرستی میں مبتلا ہونا صاف صاف ثابت ہوتا ہے اور خداوند کے دکھائی دے کر تاکید اکید فرمانے کے باوجود بھی وہ شرک میں ہی مبتلا نظر آتے ہیں۔ کیا نبی ہوکر شرک کے اڈے بنائیں اور بیویوں کی خاطر بت پرستی کو رواج دیں اور خود غیر معبودوں کی طرف مائل ہوں کسی عقل مند شخص کی عقل اس کو تسلیم کر سکتی ہے؟ جب خدا کا نبی اور سرچشمہ ہدایت اس قسم کی سنگین گمراہی بلکہ خلاف عقل وقیاس فعل کا مرتکب ہو تو دوسرے کسی شخص سے کیا گلہ ہو سکتا ہے ع

چوں کفر از کعبہ برخیزد کجا ماند مسلمانی

معبود برحق کو چھوڑ کر بے جان مجسموں کی پوجا عقل کے خلاف ہے کیونکہ جو اپنے وجود اور تراش خراش میں انسانی کاوش کے محتاج ہیں وہ انسان کے نفع و نقصان کے مالک اور اس کی ضروریات وحاجات کے کفیل کیونکر ہو سکتے ہیں، مگر اسرائیلی اختراعات نے نبوت کے دامن کو کس قدر بدنما داغ لگائے اور کتنی بڑی نجاست وغلاظت کے ساتھ آلودہ کیا۔ پھر خدا تعالیٰ کو اپنے آئین اور احکام کے برخلاف سلیمان کو قتل کرانے کی بجائے اس کو اسی طرح سلطنت پر برقرار رکھتے دکھا کر اللہ تعالیٰ کی حکمت ودانش کا بھی صفایا کر دیا کہیں تو وہ صرف غلط بات کہنے پر قتل کا حکم جاری کرے اور کہیں بیویوں کی خاطر شرک کے اڈے قائم کرنے والے پر ذرا سا زوال بھی نہ آنے دے تو اس کے احکام کا اور قواعد وضوابط کا کیا اعتبار رہ گیا۔

**اسلامی نقطہ نظر:** آئیے اب اسلامی ماخذ سے حضرت سلیمان علیہ السلام کا مرتبہ اور عنداللہ ان کا مقام معلوم کرتے چلیں۔ سورہ ص میں فرمایا "وَوَهَبْنَا لِدَاوُدَ سُلَيْمَانَ نِعْمَ الْعَبْدُ إِنَّهُ أَوَّابٌ" ہم نے داؤد علیہ السلام کو سلیمان



کا ہبہ کیا وہ بہت اچھا بندہ ہے بیشک وہ اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع رکھنے والا ہے۔
پھر رجوع الی اللہ کی دلیل بیان کرتے ہوئے فرمایا "إِذْ عُرِضَ عَلَيْهِ بِالْعَشِيِّ الصَّافِنَاتُ الْجِيَادُ فَقَالَ إِنِّي أَحْبَبْتُ حُبَّ الْخَيْرِ عَنْ ذِكْرِ رَبِّي حَتَّى تَوَارَتْ بِالْحِجَابِ رُدُّوهَا عَلَيَّ فَطَفِقَ مَسْحًا بِالسُّوقِ وَالْأَعْنَاقِ" جبکہ ان پر پچھلے پہر عمدہ گھوڑے پیش کئے گئے تو انہوں نے کہا میں نے دوست رکھا مال کی محبت کو اپنے رب کی یاد سے یہاں تک سورج چھپ گیا اوٹ میں پھر لاؤ انہیں میرے پاس پھر شروع ہوئے مسح ان کی پنڈلیوں اور گردنوں کو۔

اگرچہ تفسیری اقوال مختلف ہیں مگر ہر صورت میں یہاں پر سلیمان علیہ السلام کا اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع ثابت ہوتا ہے اور اللہ تعالیٰ کی عبادت سے ذہول اور ادنیٰ غفلت کا بھی ان کو سخت ناگوار گزرنا واضح ہوتا ہے اگرچہ وہ گھوڑے جہاد کے لیئے تھے اور اعلاء کلمۃ اللہ کے لیئے اور ان کی خدمت بھی اللہ تعالیٰ کی عبادت تھی لیکن پھر ان کو اصلی اور مقصودی عبادت کا اس شغل میں رہ جانا سخت ناگوار گزرا حتیٰ کہ بقول جمہور مفسرین انہوں نے ان گھوڑوں کو سبب غفلت اور منشاء ذہول ہونے کی وجہ سے قربان کر دیا تاکہ یہ بنیاد ہی منہدم ہوجائے اور پھر کبھی اس غفلت کا اعادہ نہ ہونے پائے اور مال ضائع بھی نہ ہو راہ خدا میں قربان ہو اور یہ قربانی اس زمانہ میں جائز تھی۔

اب آپ خود ہی انصاف کریں جس ہستی کیلئے اس قدر ذکر خدا سے غفلت ناقابل برداشت ہو وہ غیر معبودوں کی طرف مائل ہوجائیں اور شرک وبت پرستی کے لیئے مراکز قائم کریں کس قدر حقیقت سے دور اور عقل وفہم سے بعید بات ہے اور چونکہ یہ کتاب حضرت سلیمان علیہ السلام کی وفات کے بہت عرصہ بعد نازل ہوئی اور ایک امی نبی کی زبان حقیقت ترجمان نے ان کی اللہ تعالیٰ سے محبت اور لگاؤ کو اس انداز میں بیان کیا لہذا اس توہم کی قطعاً کوئی گنجائش نہ رہی کہ ابتدائی دور میں تو واقعی اللہ تعالیٰ کو یاد رکھنے والے تھے لیکن بعد میں بدل گئے العیاذ باللہ بلکہ اللہ تعالیٰ نے ان کے اخروی درجات ومراتب کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا "وَإِنَّ لَهُ عِنْدَنَا لَزُلْفَى وَحُسْنَ مَآبٍ" اور بے شک ان کیلئے ہمارے

حال نزدیکی ہے اور بہت اچھا ٹھکانا۔

الغرض ہم نے اسلامی نقطۂ نظر اور یہودیّت ونصرانیّت کا عقیدہ اور ان کی آسمانی کتاب والہامی کتاب کا اس مقدّس ہستی پر الزام واتہام آپ کے سامنے پیش کردیا ہے یہ فیصلہ آپ ہی کریں کہ ان میں سے کونسا نظریہ درست ہے اور قرینِ قیاس اور قابلِ قبول اور کونسا نظریہ خلافِ عقل وقیاس اور ناقابلِ قبول اور یہ کہ اسلام عصمتِ انبیاء کا محافظ ہے اور قرآن یا نام نہاد کتابِ مقدس ؟



# ایلیاہ نبی کی شان میں گستاخی

اور ایلیاہ تشبی جو جلعاد کے پردیسیوں میں سے تھا۔ اخی اب سے کہا کہ خداوند اسرائیل کے خدا کی حیات کی قسم جس کے سامنے میں کھڑا ہوں ان برسوں میں نہ اوس پڑے گی نہ مینہ برسے گا جب تک میں نہ کہوں اور خداوند کا یہ کلام اُس پر نازل ہوا کہ یہاں سے چل دے اور مشرق کی طرف اپنا رُخ کر اور کریت کے نالہ کے پاس جو یردن کے سامنے ہے جا چھپ اور تو اُسی نالہ میں سے پینا اور میں نے کوّوں کو حکم کیا ہے کہ وُہ تیری پرورش کریں سو اُس نے جاکر خداوند کے کلام کے مطابق کیا کیونکہ وُہ گیا اور کریت کے نالہ کے پاس جو یردن کے سامنے ہے رہنے لگا اور کوّے اس کے لیئے صبح کو روٹی اور گوشت اور شام کو بھی روٹی اور گوشت لاتے تھے اور وُہ اُس نالہ میں سے پیا کرتا تھا' اور کچھ عرصہ کے بعد وُہ نالہ سُوکھ گیا اس لیئے کہ اس ملک میں بارش نہیں ہوئی تھی۔

(۱۔ سلاطین باب ۱۷، ۱ تا ۷)

**تبصرہ:** اس ایلیاہ نبی کے متعلق آگے چل کر تھوڑے آٹے اور تیل کو معجزانہ طور پر بڑھا دینا اور پُورے کنبے کیلئے قحط سالی ختم ہونے تک کافی وافی کردینا مذکور ہے اور مُردہ بچّے کو زندہ کرنا وغیرہ وغیرہ لیکن اس مقام پر ان کو کوّوں کی لائی ہوئی روٹی اور گوشت پر گزر بسر کرتے دکھایا گیا ہے۔ ظاہر ہے کہ کوّا نجس اور خبیث جانور ہے اور وُہ جو کچھ اُٹھاتا ہے پنجے سے اُٹھائے یا چونچ کے ساتھ دونوں کا استعمال انتہائی مقدس اور مجسّم تقویٰ شخصیّت کیلئے کیونکر درست ہوسکتا ہے؟ اور جو خدا بنی اسرائیل کے عوام کے لیئے کوّوں کی وساطت کے بغیر من وسلویٰ کا بندوبست کرتا رہا اور جس نے حضرت عیسٰی کے حواریوں کے لیئے آسمان سے براہِ راست روٹیوں کا دسترخوان نازل فرمادیا وُہ اپنے اس مقدّس نبی کے لئے صرف کوّوں کی وساطت سے گوشت روٹی کا بندوبست کیوں کرتا ہے؟ کیا اس میں اس پیغمبر کی تنقیص شان نہیں؟

اگر مہمان عزیز کے لیے غلیظ اور میلے کچیلے اور نجس ہاتھوں والے خادم مقرر کر دیے جائیں تو یہ اس کی توہین ہی تصور کی جائے گی نہ کہ تعظیم و تکریم تو اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایسے اہتمام کو کس عظمت اور برتری کی نشانی کہا سکتا ہے؟ یاد رہے کتاب مقدس کی رُو سے تمام کوے حرام ہیں جیسے کہ احبار باب ۱۱-۱۵ پر تصریح موجود ہے۔ یقیناً اس عبارت میں مصنف تورات کے ہاتھ کی صفائی کار فرما ہے۔ قرآن مجید نے رُسل عظام کے متعلق فرمایا "یٰاَیُّھَا الرُّسُلُ کُلُوْا مِنَ الطَّیِّبٰتِ وَاعْمَلُوْا صَالِحًا" اے رُسل کرام پاکیزہ چیزیں کھاؤ اور نیک اعمال کرو۔ لہٰذا جب ان کو پاکیزہ کھانے کا حکم ہے تو لا محالہ ان کو غذا بھی پاکیزہ مہیا کرے گا۔ حقیر و ذلیل اور فاسق و خبیث جانور کے ذریعے قطعاً مہیا نہیں کرے گا۔ لہٰذا قرآن مجید کسی بھی ایسی صورت کو روا نہیں رکھتا۔ یہ صرف کتاب مقدس کی عظمت نبوت کے ساتھ اٹکھیلی ہے۔ نعوذ باللہ منہ

---



# یسعیاہ نبی کی شان میں گستاخی

جس سال سرجون شاہ اسور نے ترتان کو اشدود کی طرف بھیجا اور اُس نے آکر اشدود سے لڑائی کی اور اُسے فتح کر لیا۔ اس وقت خداوند نے یسعیاہ بن آموص کی معرفت یُوں فرمایا کہ جا اور ٹاٹ کا لباس اپنی کمر سے کھول ڈال اور اپنے پاؤں سے جُوتے اُتار۔ سو اس نے ایسا ہی کیا وُہ برہنہ اور ننگے پاؤں پھرا کرتا تھا۔ تب خداوند نے فرمایا جس طرح میرا بندہ یسعیاہ تین برس تک برہنہ اور ننگے پاؤں پھرا کیا تاکہ مصریوں اور کوشیوں کے بارے میں نشان اور اچنبھا ہو اُسی طرح شاہ اسور مصری اسیروں اور کوشی جلا وطنوں کو کیا بوڑھے کیا جوان برہنہ اور ننگے پاؤں اور بے پردہ سرینوں کے ساتھ مصریوں کی رُسوائی کے لیے لے جائے گا۔ تب وُہ ہراساں ہوں گے اور کوش سے جو ان کی امید گاہ تھی اور مصر سے جو ان کا فخر شرمندہ ہوں گے اور اُس وقت اس ساحل کے باشندے کہیں گے دیکھو ہماری امید گاہ کا یہ حال ہوا جس میں ہم مدد کیلئے بھاگے تاکہ اسور کے بادشاہ سے بچ جائیں پس ہم کس طرح رہائی پائیں۔

(یسعیاہ باب ۲۰-۱ تا ۶)

**تبصرہ:** اس عبارت پر غور فرمائیں اور اسرائیلی تخیل پر سر دھنیں کہ اللہ تعالیٰ اپنے پیغمبر کو کمر سے تہہ بند کھول کر پھینک دینے کا حکم دے اور مصریوں اور کوشیوں کے سامنے ان کو اس برہنگی کے عالم میں پھرنے کا حکم دے کیا یہ ممکن ہے اور شرمیلا خدا جس نے حیاء کو ایمان کا رُکن رکین اور جزو عظیم قرار دیا ہو وُہ ایسی قبیح حرکت کا حکم دے سکتا ہے؟ اور اس مادر زاد حالت میں پھرنے والے کو کوئی شخص نبی و رسُول اور سرچشمہ رُشد و ہدایت تصور کر سکتا ہے بلکہ یہ حالت تو عقل و خرد سے عاری ہونے اور ہوش و حواس سے محروم ہونے اور حیوانات کے ساتھ ملحق ہونے کی علامت و نشانی ہے کسی پیغمبر کے لئے کیونکر لائق و مناسب ہو سکتی ہے لہٰذا یہ حکم نہ اللہ تعالیٰ کے شایان شان ہے اور حضرت یسعیاہ کے اور نہ مصری اسیروں اور کوشی جلا وطنوں کی رُسوائی

اور خوف وہراس کے لیے اس اقدام کی چنداں ضرورت لہٰذا یہ اللہ تعالیٰ اور اسکے رسُول پر سراسر الزام اور بہتان ہے۔

اس کے برعکس اسلام میں ان کو عظیم فضیلت کا مالک تسلیم کیا گیا اور قابلِ تقلید شخصیت اور ہدایت کا اعلیٰ نمونہ۔ فرمانِ خداوند جل وعلیٰ ہے "وَاِسْمَاعِیْلَ وَالْیَسَعَ وَیُوْنُسَ وَلُوْطًا وَکُلًّا فَضَّلْنَا عَلَی الْعٰلَمِیْنَ" اور اسماعیل والیسع اور یُونس و لُوط میں سے ہر ایک کو ہم نے سب جہان والوں پر فضیلت دی۔ اور جو سب سے افضل ہوں جو اس طرح کی گھٹیا حالت میں کیونکر رکھے جا سکتے جو رسوائی اور بے آبرُوئی کی علامت ہے اور فرمایا اُولٰٓئِکَ الَّذِیْنَ ھَدَی اللّٰہُ فَبِھُدٰھُمُ اقْتَدِہْ۔ وہ مقدّس اور بزرگ ہستیاں ہیں جن کو ہم نے خصوصی ہدایت، عالی اخلاق اور کامل صفات کے ساتھ مخصوص ٹھہرایا ہے لہٰذا ان کی سیرت کو اپناؤ اور ان کمالات کو اپنے اندر جمع کرو اور جو نقشہ حضرت یسعیاہ کے اخلاق کا کتاب مقدس نے بیان کیا ہے کیا وُہ قابلِ تقلید ہو سکتا ہے؟

لہٰذا صاف ظاہر ہے کہ قرآن مجید عظمتِ انبیاء کا امین ہے اور کتاب یہود ونصاریٰ اس عظمت کے حصار میں نقب زن ❊



# حزقی ایل نبی کی شان میں گستاخی

اور تو اپنے لیے گیہوں اور جَو اور باقلا اور مسور اور چینا اور باجرا لے اور ان کو ایک ہی برتن میں رکھ اور ان کی اتنی روٹیاں پکا جتنے دنوں تک تو پہلی کروٹ پڑ لیٹا رہے گا تو تین سو نوّے دن تک ان کو کھانا۔ اور تیرا کھانا وزن کر کے بیس مثقال روزانہ ہوگا جو تو کھائے گا تو گاہے گاہے کھانا۔ تو پانی بھی ناپ کر ایک ہین کا چھٹا حصّہ پئے گا، تو گاہے گاہے پینا اور تو جَو کے پھلکے کھانا اور تو ان کی آنکھوں کے سامنے انسان کی نجاست سے ان کو پکانا اور خُداوند نے فرمایا کہ اسی طرح سے بنی اسرائیل اپنی ناپاک روٹیوں کو ان اقوام کے درمیان جن میں میں ان کو آوارہ کروں گا کھایا کریں گے تب میں نے کہا کہ ہائے خداوند خدا۔ دیکھ میری جان کبھی ناپاک نہیں ہوئی اور اپنی جوانی سے اب تک کوئی مردار چیز جو آپ ہی مر جائے یا کسی جانور سے پھاڑی جائے میں نے ہرگز نہیں کھائی اور حرام گوشت میرے مُنہ میں کبھی نہیں گیا۔ تب اُس نے مجھے فرمایا دیکھ میں انسان کی نجاست کے عوض تجھے گوبر دیتا ہوں۔ سو تو اپنی روٹی اُس سے پکانا۔

(حزقی ایل باب ۴ - ۹ تا ۱۵)

**تبصرہ:** اس عبارت میں پہلے حضرت حزقیل علیہ السّلام کو انسانی نجاست کیساتھ جو کے پھلکے پکا کر کھانے کا حکم دیا گیا اور جب انہوں نے نجس اور ناپاک چیز کھانے سے معذرت کی اور اپنے زندگی بھر کے تقدس اور تقویٰ کا واسطہ دے کر اس حکم کو بدلنے کی اپیل کی تو اس کے عوض گوبر کے ساتھ پکا کر کھانے کا حکم دیدیا گیا ہے اب آپ خود ہی اندازہ کریں کہ خداوند تعالیٰ بھی کبھی نجاست اور غلاظت کھانے کا حکم دے سکتا ہے؟ اور کیا پیغمبر خداوند تعالیٰ سے زیادہ نزاہت پسند اور طہارت کا پابند کوئی ہو سکتا ہے؟ پھر لوگوں کے سامنے انسانی نجاست کے ساتھ پھلکے پکانے کا حکم کونسی پیغمبرانہ عظمت کا غماز ہے؟ اگر لوگوں کو پیغمبر خدا انسانی غلاظت اکٹھی کرتا ہی نظر آئے تو وُہ اس سے میل جول اور نشست وبرخاست بند کر دیں چہ جائیکہ پھلکے

اس کے ساتھ پکا کر کھانا دکھائی دے تو ان کا ردِ عمل کیا ہوگا؟

یقین جانیئے جن کو اللہ تعالیٰ نے تعمیرِ انسانیت اور تہذیب و تربیت خلق کیلئے مبعوث فرمایا ہو ان سے ذرا بھر خسیس امر کا ارتکاب بھی ناقابل تصور ہوتا ہے اور پھر خدا کے مقرب تو طہارت و نزاہت کے مجسمہ ہُوا کرتے ہیں ہمارے رسُولِ معظم صلی اللہ علیہ وسلم تو پیاز اور لہسن کھانا بھی پسند نہیں فرماتے تھے کیونکہ ان میں بدبُو ہوتی ہے اور اللہ تعالےٰ کے فرشتے میرے ساتھ ہمنشین اور ہمکلام ہوتے ہیں۔ لہٰذا ان کو ایذا اور تکلیف پہنچے گی اور ایسی چیزیں کھا کر مسجد میں آنے پر بھی پابندی عائد فرمادی مگر تعجب ہے کہ کتاب مقدس ایک نبی کے متعلق اللہ تعالیٰ کا ایسا حکم نقل کر رہی ہے۔ نیز اسلام کے سرچشمہ قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ کا رسُل کرام کے متعلق یہ حکم مذکور ہے "یٰاَیُّھَا الرُّسُلُ کُلُوْا مِنَ الطَّیِّبٰتِ وَاعْمَلُوْا صَالِحًا" اے میرے رسولو! پاکیزہ اشیاء میں سے کھاؤ اور نیک اعمال کرو اور قرآنِ مجید کا ہی اعلان ہے۔ لمسجد اسس علی التقوی من اول یوم احق ان تقوم فیہ فیہ رجال یحبون ان یتطھروا واللہ یحب المستطھرین۔ البتہ وُہ مسجد جس کی بنیاد روزِ اوّل سے ہی تقویٰ پر رکھی گئی ہے آپ کے قیام اور عبادت کرنے کے لیئے زیادہ لائق اور مناسب ہے اس میں ایسے لوگ ہیں جو طہارت کو پسند کرتے ہیں اور اللہ تعالیٰ اچھی طرح طہارت کرنے والوں کو محبوب رکھتا ہے۔ وُہ حضرات صحابہ ڈھیلوں کے ساتھ استنجا کرنے کے بعد پھر پانی استعمال کرتے تھے لہٰذا اس مسجد کی عظمت ایسے غازیوں سے ظاہر فرمائی اور اس پاکیزہ خصلت کی وجہ سے ان کا محبوب خُدا ہونا بیان فرمایا، لہٰذا اسلامی نقطہ نظر اور اسرائیلی کتاب مقدس کے احکام و الہام کو دیکھ کر خود ہی فیصلہ کریں کونسا مذہب تقدس اور پاکیزگی پر مشتمل ہے اور کونسا اس کے برعکس اور کونسا نظریہ حیات عظمت انبیاء کا پاسبان ہے اور کونسا عظمت انبیاء کو ختم کرنے کا مُوجب۔



# نبی کی طرف جھوٹ اور فریب کاری کی نسبت

اور بیت ایل میں ایک بڈھا نبی رہتا تھا سو اس کے بیٹوں میں سے ایک نے آکر وُہ سب کام (معجزات وخرق عادات) جو اُس مردِ خدا نے اس روز بیت ایل میں کیئے اُسے بتائے اور جو باتیں اس نے بادشاہ سے کہی تھیں ان کو بھی اپنے باپ سے بیان کیا اور ان کے باپ نے ان سے کہا وُہ کس راہ سے گیا۔ اس کے بیٹوں نے دیکھ لیا تھا کہ وُہ مردِ خدا جو یہوداہ سے آیا تھا کس راہ سے گیا ہے سو اس نے اپنے بیٹوں سے کہا میرے لیئے گدھے پر زین کسو پس انہوں نے اس کے لیئے گدھے پر زین کس دیا اور وُہ اس پر سوار ہُوا۔ اور اس مردِ خُدا کے پیچھے چلا اور اُسے بلوط کے ایک درخت کے نیچے بیٹھے پایا۔ تب اُس سے کہا کیا تو وُہی مردِ خُدا ہے جو یہوداہ سے آیا تھا۔ اس نے کہا ہاں۔ تب اُس نے اس سے کہا۔ میرے ساتھ اس جگہ نہ روٹی کھاؤں نہ پانی پیوں کیونکہ خداوند کا مجھے یہی حکم ہے کہ تو وہاں نہ روٹی کھانا نہ پانی پینا اور نہ اس راستہ سے ہو کر واپس لوٹنا جس سے تو جائے۔ تب اُس نے اُس سے کہا، میں بھی تیری طرح نبی ہوں اور خداوند کے حکم سے ایک فرشتہ نے مجھ سے کہا کہ اُسے اپنے ساتھ اپنے گھر میں لوٹا کر لے آ تاکہ وُہ روٹی کھائے اور پانی پیئے لیکن اس نے اس سے جھُوٹ کہا۔

سو وہ اس کے ساتھ لوٹ گیا اور اس کے گھر میں روٹی کھائی اور پانی پیا جب وُہ دستر خوان پر بیٹھے تھے تو خداوند کا کلام اس نبی پر جو اسے لوٹا لایا تھا نازل ہوا اور اس نے اس مردِ خدا سے جو یہوداہ سے آیا تھا چلا کر کہا۔ خُداوند یُوں فرماتا ہے۔ اس لئے کہ تو نے خداوند کے کلام سے نافرمانی کی اور اس حکم کو نہیں مانا جو خداوند تیرے خُدا نے تجھے دیا تھا اور تُو نے اسی جگہ جس کی بابت خداوند نے تجھے فرمایا کہ نہ روٹی کھانا اور نہ پانی پینا، روٹی بھی کھائی اور پانی بھی پیا۔ سو تیری لاش تیرے باپ دادا کی قبر تک نہیں پہنچے گی"۔ الخ

(سلاطین ۱، باب ۱۳- ۱۱ تا ۲۲)

اس عبارت میں اگرچہ دونوں نبیوں کا نام نہیں بتایا گیا تاہم صاحب معجزات نبی جس نے پربعام بادشاہ کے سامنے طرح طرح کے خرق عادات دکھلا کر اس کو عاجز و بے بس کر دیا ایک دُوسرے نبی کے ہاتھوں دھوکہ کھا کر اللہ تعالیٰ کے عتاب کا مستحق ٹھہرا اور نافرمانی و حکم عدُولی کا مرتکب۔ اس عبارت میں اگر غور کریں تو نہ الوہیت کا دامن بے داغ رہ سکتا ہے اور نہ نبوّت کا۔ نبوّت کا تو اس لیئے کہ یہوداہ سے آنیوالا نبی تو عذر کرتا ہے کہ میں حکم خداوند کے مطابق اس جگہ سے نہ پانی پی سکتا ہُوں اور نہ روٹی کھا سکتا ہُوں لہٰذا مجھے معذور سمجھا جائے لیکن دُوسرا نبی جھُوٹ بول کر اس سے خداوند کے حکم کی خلاف ورزی کراتا ہے۔ کیا یہ شیوہ نبیوں کا ہے یا ابلیس لعین کا اور بالخصوص نبی ہو کر خدا پر بہتان باندھے کہ اس نے فرشتہ بھیجکر مجھے یہ حُکم دیا ہے کہ اسے اپنے گھر لوٹا لا۔ کس قدر عظیم جُرم ہے اور ناقابلِ معافی گناہ۔

اور الوہیت کا دامن اس لیئے بے داغ نہیں رہ سکتا کہ جھُوٹ بولنے والے کو سزا دینے کی بجائے اس غریب کو سزا دی جس نے اس کو نبی اور صادق القول سمجھ کر اعتبار کر لیا اور اس کے کہنے کے مطابق حکم خداوند کی تعمیل کی لیکن اللہ تعالیٰ نے اس پر وحی نازل کر کے نہ اس کو اس دھوکہ دہی سے آگاہ کیا اور نہ ہی جھُوٹ بولنے والے کو سزا دی بلکہ ایسے جھُوٹ پر وحی نازل کر کے اس فریب خوردہ نبی پر عتاب و مواخذہ کا اعلان کیا جب اللہ تعالیٰ کا انصاف یہ ہو اور نبیوں کی کارگزاری یہ ہو تو پھر دین و مذہب کے ساتھ کس کو دلچسپی ہو سکتی ہے یقیناً اللہ تعالیٰ عادل ہے اور خدا تعالیٰ کا ہر نبی سچا ہے اور بالخصوص خداوند تعالیٰ پر بہتان باندھنے سے منزّہ و مبرّا، یہ صرف کتاب مقدّس کے نام پر یار لوگوں کے اپنے دروغ بے فروغ ہیں اور مقدّس ہستیوں کو بدنام کرنے کی ناپاک کوشش۔

قرآن نے تو صاف کہہ دیا ہے کہ اگر نبی کی ذات ہم پر بہتان باندھے اور بات گھڑ کر ہماری طرف کرے تو ہم اس کا داہنا ہاتھ پکڑ لیں گے اور اس کی شہ رگ کاٹ دیں گے اور اسے صفحہ ہستی سے مٹا ڈالیں گے قال تعالیٰ وَلَوْ تَقَوَّلَ عَلَيْنَا بَعْضَ الْأَقَاوِيلِ لَأَخَذْنَا مِنْهُ بِالْيَمِينِ ثُمَّ لَقَطَعْنَا مِنْهُ الْوَتِينَ فَمَا مِنكُم مِّنْ أَحَدٍ عَنْهُ



حَاجِزِينَ (سُورۂ حاقہ)۔ اور اگر نبی ہم پر گھڑ لیتا بعض باتیں تو ہم اس کا دایاں ہاتھ پکڑ لیتے پھر اس کی گردن کاٹ دیتے اور تم میں سے کوئی شخص اس کی طرف سے روکنے والا نہ ہو سکتا' اور یہی مضمون استثناء باب ۱۸۔۲۰ میں مرقوم ہے لیکن جو نبی گستاخ بن کر کوئی ایسی بات میرے نام سے کہے جس کے کہنے کا میں نے اس کو حکم نہیں دیا یا اور معبُودوں کے نام سے کچھ کہے تو وُہ نبی قتل کیا جائے۔"

لہٰذا یہ قول تورات کے سفر استثناء کی اس آیت کے بھی خلاف' اللہ تعالیٰ کی عدالت کے بھی خلاف اور عقل و قیاس کے بھی خلاف ہے کہ قصُور کسی کا ہو اور سزا دوسرے کو ملے' اور اللہ تعالیٰ کی آخری کتاب کے بیان کردہ ضابطہ کے بھی خلاف ہے کہ جب ایک نبی کی نبوّت کو دلائل و معجزات سے پیرابن کر دیا جائے اور پھر وُہ جھُوٹ بولے اور اللہ تعالیٰ پر بہتان باندھے اور اس کے خلاف کوئی کاروائی نہ ہو تو صدق و کذب اور حق و باطل میں امتیاز ختم ہو جائے گا اور وحی الٰہی اور معجزات سے اعتماد اُٹھ جائیگا لہٰذا ایسے نبی کے خلاف سخت کارروائی لازمی ہے مگر کتاب مقدّس کی گنگا اُلٹی بہنے لگی۔

---

## مسیح علیہ السّلام کی طرف ماں کی بے ادبی کی نسبت

(۱) پھر اس کی ماں اور اس کے بھائی اس کے پاس آئے مگر بھیڑ کے سبب سے اُس تک پہنچ نہ سکے اور اُسے خبر دی گئی کہ تیری ماں اور تیرے بھائی باہر کھڑے ہیں اور تجھ سے ملنا چاہتے ہیں۔ اُس نے جواب میں اُن سے کہا کہ میری ماں اور میرے بھائی تو یہ ہیں جو خدا کا کلام سُنتے اور اُس پر عمل کرتے۔

(لُوقا باب ۸۔ ۱۹ تا ۲۱)

(۲) پھر تیسرے دن قانای گلیل میں ایک شادی ہوئی اور یسُوع کی ماں وہاں تھی اور یسُوع اور اس کے شاگردوں کی بھی اُس شادی میں دعوت تھی اور جب مے ہو چکی تو یسُوع کی ماں نے اُس سے کہا کہ اُن کے پاس مے نہیں رہی یسُوع نے اُس سے کہا اے عورت مجھے تجھ سے کیا کام ہے؟ ابھی میرا وقت نہیں آیا۔ اُس کی ماں نے خادموں سے کہا جو کچھ یہ تم سے کہے وہ کرو۔ وہاں یہودیوں کی طہارت کے دستُور کے موافق پتھر کے چھ مٹکے رکھے تھے اور اُن میں دو دو تین من کی گنجائش تھی' یسُوع نے اُن سے کہا مٹکوں میں پانی بھر دو۔ پس انہوں نے ان کو لبالب بھر دیا۔ پھر اُس نے ان سے کہا اب نکال کر میرِ مجلس کے پاس لے جاؤ۔ پس وُہ لے گئے۔ جب میرِ مجلس نے وہ پانی چکھا جو مے بن گیا تھا اور جانتا نہ تھا کہ یہ کہاں سے آئی ہے (مگر خادم جنہوں نے پانی بھرا تھا جانتے تھے) تو میرِ مجلس نے دلہا کو بُلا کر اُس سے کہا۔ ہر شخص پہلے اچھی مے پیش کرتا ہے اور ناقص اُس وقت جب پی کر چھک گئے مگر تو نے اچھی مے اب تک رکھ چھوڑی ہے۔ یہ پہلا معجزہ یسُوع نے قانای گلیل میں دکھا کر اپنا جلال ظاہر کیا اور اس کے شاگرد اس پر ایمان لائے۔

(یوحنا باب ۲۔ ۱ تا ۱۱)

**تبصرہ:** پہلی عبارت سے حضرت مسیح کا حضرت مریم کے والدہ ہونے سے بھی



انکار لازم آتا ہے اور اس سے بڑھ کر ماں کی بے ادبی کیا ہو سکتی ہے؟ نیز جو علت بیان کی گئی ہے کہ میری ماں اور میرے بھائی تو یہ ہیں جو خدا کا کلام سُنتے ہیں اور اس پر عمل کرتے ہیں؟ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ ان کے نزدیک انکی والدہ اور بھائی کلام خداوند نہ سُنا کرتے تھے۔ اور نہ ہی اس پر ایمان لاتے اور نہ عمل پیرا ہوتے تھے لہٰذا ماں سے صرف مادری نسبت ہی ختم نہ کی بلکہ ان کو اسلام وایمان سے بھی عاری اور خالی ثابت کر دیں

دُوسری عبارت میں حضرت مسیح کا یہ جُملہ اے عورت مجھے تجھ سے کیا کام؟ کس قدر بے پرواہی اور بے اعتنائی کی دلیل ہے جبکہ جوان کا مطالبہ تھا وُہ پھر پُورا بھی کر دیا تو پہلے اس قدر جوش وخروش دکھلانا محض مامتا کے حقوق وآداب کو پامال کرنا ہی ہے؟ اور رعونت وتکبر جو عام بااخلاق انسان کو بھی زیبا نہیں چہ جائیکہ معلّم انسانیت اور مربّیِ خلائق اور راہبرِ قوم اور عظیم رسُول کو جبکہ بائیبل کی رُو سے ماں باپ کی تحقیر کرنیوالا ملعُون ہے استثناء باب ۲۷۔ ۱۶ پر مرقوم ہے۔ "لعنت اس پر جو اپنے باپ یا ماں کو حقیر جانے۔ گویا مصنّف بائیبل نے یہ الزام عائد کر کے حضرت مسیح علیہ السّلام کو لعنت کا مستحق بنا ڈالا۔ العیاذ باللہ۔ جبکہ پیغمبرِ اسلام صلی اللہ علیہ وسلّم محض رضاعی ماں جو ابھی حلقہ اسلام میں بھی داخل نہیں ہوئی تھی اس کے نیچے بھی چادریں بچھاتے نظر آتے ہیں اور اس کے سامنے بھی پست آواز کے ساتھ کلام کرتے ہوئے اور دُوسروں کو بھی یہی تعلیم دیتے دکھائی دیتے ہیں "لَا تَقُلْ لَّهُمَا اُفٍّ وَّلَا تَنْهَرْهُمَا وَقُلْ لَّهُمَا قَوْلًا كَرِيْمًا۔ نہ ماں باپ کو اُف کہو نہ ان کو زجر و توبیخ کرو اور ان کے ساتھ نرم انداز میں گفتگو کرو بلکہ خود حضرت مسیح علیہ السّلام کا یہ اعلان بھی کلام مجید نے نقل کیا ہے" وَبَرًّا بِوَالِدَتِيْ وَلَمْ يَجْعَلْنِيْ جَبَّارًا شَقِيًّا۔ مجھے اللہ تعالیٰ نے ماں کے ساتھ نیکی کرنے والا بنایا ہے اور جابر وسرکش اور مدبر و بدبخت نہیں بنایا اور اسلام اور اہلِ اسلام اسی حقیقت کے

معترف ہیں کہ انہوں نے کبھی بھی والدہ ماجدہ کی شان میں تنقیص نہیں کی۔

نیز یہ بھی قابلِ غور ہے کہ مئے اور شراب خانہ خراب ختم ہوئی تو حضرت مریم اپنے لختِ جگر سے اس کے بنانے کی متمنی ہوئی اور بالآخر انہوں نے تیار کر دی کیا پیغمبروں کا منصب اور ان کی مقدس ماؤں کا منصب یہی ہے کہ وہ لوگوں کو شراب بنا کر دیں اور انہیں بلا کر مست و مدہوش کریں۔ کاش مصنفین انجیل کو حضرت یوحنا کے متعلق اللہ تعالیٰ کے بیان کردہ بزرگی اور سعادت مندی کے وجوہ و اسباب یاد رہتے تو وہ اس اختراع سے گریز کرتے' انجیل لوقا باب اوّل کا ذرا مطالعہ کرتے چلیں۔

"اے زکریا خوف نہ کر کیونکہ تیری دعا سُن لی گئی اور تیرے لئے تیری بیوی الیشبع کے بیٹا ہوگا (تا) اور ہرگز نہ مے نہ کوئی اور شراب پیئے گا اور اپنی ماں کے بطن سے ہی رُوح القدس سے بھر جائیگا اور بہت سے بنی اسرائیل کو خداوند کی طرف جو ان کا خُدا ہے پھیرے گا۔" الخ

اس سے صاف ظاہر ہے کہ مے اور شراب نہ پینا اس طرح کی ایک وجہ عظمت و فوقیت ہے جس طرح قوم کا ہادی ہونا اور رُوح القدس سے بھر جانا تو جو چیز حضرت یحییٰ میں وجہ فضیلت اور برتری ہے اس سے بھی حضرت مسیح علیہ السلام کا موصوف و متصف ہونا لازم تھا بلکہ اعلیٰ طریقہ پر چہ جائیکہ وہ لوگوں کے لیئے ساقی بنیں۔ اور ان کی والدہ بھی۔ بڑا ہونے کے لئے اعلیٰ اخلاق اور اعلیٰ صفات اپنانی ضروری ہوتی ہیں نہ کہ ان کو نظر انداز کرنا۔

نیز یہ مکالمے اور اعمال و کردار اللہ تعالیٰ کا کلام ہیں یا حضرت مسیح کی مرتب کردہ تاریخ اور سوانح عمری؟ افسوس کا مقام ہے کہ اس کو بھی آسمانی کتاب کا حصہ اور وحی والہام عیسوی تسلیم کر لیا گیا ہے۔

دُوسری عبارت کا آخری جُملہ قابلِ غور ہے کہ یہ پہلا معجزہ قانائے گلیل میں دکھلا کر یسُوع نے اپنا جلال ظاہر کیا۔ ماشاء اللہ جب آغاز یہ ہے تو انجام کیا ہوگا؟ کیا مبارک معجزہ اور کس قدر لوگوں کی بھلائی پر مشتمل کارِ خیر ؏



؏ ہُوئے تم دوست جس کے دشمن اسکا آسماں کیوں ہو

لیکن اسلام نے ان کا پہلا معجزہ اور خرق جس نے ان کے جلال اور مرتبہ و مقام کو ظاہر کیا یہ بیان کیا ہے کہ وُہ مہد میں ہوتے ہوئے بول اُٹھے اور والدہ ماجدہ پر تہمت لگانے والوں کو ان الفاظ میں جواب دے کر مبہوت اور ششدر کر دیا قَالَ اِنِّیْ عَبْدُ اللّٰهِ اٰتٰنِیَ الْكِتٰبَ وَ جَعَلَنِیْ نَبِیًّا الآیۃ میں اللہ تعالیٰ کا بندہ خاص ہوں اللہ تعالےٰ نے مجھے کتاب دی ہے اور منصب نبوت پر سرفراز فرمایا ہے اور نماز و زکوٰۃ کا حکم دیا اور والدہ کے ساتھ نیکی و احسان کا اور میں پیدا ہُوا تو سلامتی کے ساتھ اور مروں گا تو سلامتی کے ساتھ اور قبر سے اُٹھوں گا تو سلامتی کے ساتھ۔ حالانکہ وُہ لوگ حضرت مریم سے کہہ رہے تھے كَيْفَ نُكَلِّمُ مَنْ كَانَ فِي الْمَهْدِ صَبِيًّا ہم اس بچے سے کیسے کلام کریں جو گھوڑے میں پڑا ہُوا ہے لہٰذا تیرا یہ کہنا کہ اس بچے سے دریافت کر لو خلاف عقل و دانش ہے لیکن حضرت مسیح نے اس فصیح و بلیغ کلام کے ساتھ ان کو مبہوت کر دیا اور والدہ ماجدہ کی پاکدامنی ظاہر کرنے کے علاوہ اپنا جلال بھی ظاہر کر دیا اور اسلام نے بتلا دیا جس کا آغاز یہ تھا اس کا انجام اس سے کتنا بلند و بالا ہوگا۔

بھلا انصاف سے بتائیے کتاب مقدس کا بیان کردہ ابتدائی جلال منصب نبوت کے لائق ہے یا قرآن مجید کا۔

---

# مسیح علیہ السّلام پر اللہ تعالیٰ سے شکایت کا الزام

اور دو پہر سے لے کر تیسرے پہر تک تمام ملک میں اندھیرا چھایا رہا اور تیسرے پہر کے قریب یسوع نے بڑی آواز سے چلّا کر کہا ایلی ایلی لما شبقتنی؟ یعنی اے میرے خدا۔ اے میرے خدا۔ تُو نے مجھے کیوں چھوڑ دیا؟

(متی باب ۲۷-۴۵، ۴۶، مرقس باب ۱۵-۳۳-۳۴)

**تبصرہ:** حضرت عیسیٰ علیہ السّلام کی طرف اس بیان کو منسوب کرنا ہمارے نزدیک قطعاً غلط اور بے بنیاد ہے کیونکہ اس میں سوال یہ نہیں کیا گیا کہ اے میرے خُدا تُو نے کہیں مجھے چھوڑ تو نہیں دیا بلکہ چھوڑ دینے کی وجہ دریافت کی گئی ہے کہ تُو نے مجھے کیوں چھوڑ دیا ہے، لہٰذا چھوڑ دیا جانا تو ان کو تسلیم ہو گیا اور جب خداوند اپنے پیغمبر کو چھوڑ دے اور اُس سے مُنہ موڑ لے تو پھر لوگوں پر اس کی اتباع و اطاعت کیونکر واجب و لازم ہو سکتی ہے؟ اور جب حضرت مسیح کے لیئے ان کے اقرار کے مطابق خدا کی نصرت و امداد اور تعاون و اعانت ہی ختم ہو گئی تو قوم نصاریٰ ان کو امور کائنات کا مدبّر و متصرّف کیونکر مانتی ہے کیا یہ حضرت مسیح کے اس آخری اقرار و اعتراف کا کھلا مذاق نہیں ہے؟ اور کیا یہ وحی ربّانی ہے یا ملفوظ مسیح اس کو انجیل میں درج کر کے کلام خدا ثابت کرنے کا کیا جواز ہے؟

مگر اسلامی نقطۂ نظر یہ ہے کہ حضرت مسیح بذاتِ خود نہ سُولی پر چڑھائے گئے نہ انہوں نے کوئی ایسا کلمہ کہا اور نہ اللہ تعالیٰ سے چھوڑ دینے شکوہ۔ لہٰذا اس الزام سے بالکل مبرّا و منزّہ ہیں بلکہ ہمیشہ ہمیشہ اللہ تعالیٰ کی نصُرت و امداد رُسل کرام بلکہ مومنین کے ساتھ ہوتی ہے اور انکی رضامندی کے بغیر اس قسم کے ابتلاءات نہیں آئے فرمان خداوند تعالےٰ ہے: انا لننصر رسلنا والذین آمنوا فی الحیٰوۃ الدنیا ویوم یقوم الاشہاد" بیشک ہم البتہ اپنے رسولوں کی امداد کرتے ہیں اور ایمان والوں کی دُنیاوی زندگی میں بھی اور جس دن گواہ قائم ہوں گے یعنی روز قیامت میں اور اس موقعہ پر بھی اللہ تعالیٰ نے ان کی امداد فرمائی اور ان کو آسمان پر اُٹھا لیا۔ قال تعالیٰ: وما قتلوہ یقیناً بل رفعہ اللہ الیہ۔ یقیناً یہود نے حضرت



عیسیٰ کو قتل نہیں کیا (اور نہ ہی سُولی چڑھایا بلکہ ان کی شبیہہ یہوداہ پر ڈال دی گئی اور وُہی سُولی چڑھایا گیا نہ کہ عیسیٰ) بلکہ اللہ تعالیٰ نے ان کو اپنی طرف اُٹھا لیا اور یہ صرف مذہب اسلام اور بانی اسلام صلّی اللہ علیہ وسلّم کا کارنامہ ہے کہ انہوں نے حضرت عیسیٰ علیہ السّلام سے اس الزام و اتہام اور بدنامی کے داغ کو دُور کیا اور حقیقت حال سے پردہ اُٹھا کر عظمت مسیح کو اجاگر فرمایا اور خود حضرت عیسیٰ علیہ السّلام کو بھی اس کا علم تھا جیسے کہ انجیل برنباس میں اس کی تصریح کرتے ہُوئے فرمایا "داغ بدنامی محمد رسُول اللہ دھوئیں گے"۔

پس جبکہ آدمیوں نے مجھ کو اللہ اور اللہ کا بیٹا کہا تھا مگر یہ کہ مَیں خود دُنیا میں بے گناہ تھا اس لیئے اللہ نے ارادہ کیا کہ اس دُنیا میں آدمی یہوداہ کی موت سے مجھ سے ٹھٹھا کریں یہ خیال کر کے کہ وُہ مَیں ہی ہوں جو کہ صلیب پر مرا ہُوں تاکہ قیامت کے دن شیطان مجھ سے ٹھٹھا نہ کریں اور یہ بدنامی اس وقت باقی رہے گی جب کہ محمد رسُول اللہ آئے گا جو کہ آتے ہی اس فریب کو ان لوگوں پر کھول دے گا جو کہ اللہ کی شریعت پر ایمان لائیں گے۔

(انجیل برنباس فصل نمبر ۲۰۰ صفحہ ۳۰۶ آیت نمبر ۱۹، ۲۰)

اور اس نے ان لوگوں میں سے بہتوں کو ملامت کی جنھوں نے اعتقاد کیا تھا کہ وہ (یسوع) مر کر پھر جی اُٹھا ہے۔ یہ کہتے ہُوئے کہ آیا تم مجھ کو اور اللہ دونوں کو جھوٹا سمجھتے ہو اسلیئے کہ اللہ نے مجھے ہبہ فرمایا ہے کہ مَیں دُنیا کے خاتمہ کے کچھ پہلے تک زندہ رہوں جب کہ مَیں نے ہی تم سے کہا ہے۔ مَیں تم سے سچ کہتا ہُوں کہ مَیں نہیں مرا ہُوں بلکہ یہودا خائن مرا ہے (تا) پھر اس کو چاروں فرشتے ان لوگوں کی آنکھوں سے سامنے آسمان کی طرف اُٹھا لے گئے۔

(فصل نمبر ۲۲۱ صفحہ ۳۰۷)

الغرض قرآن مجید کے بیان نے جب بنیاد ہی ختم کر دی اور انجیل برنباس نے اس کی تائید اور تصدیق کر دی تو اب اس کلام کا بطلان روزِ روشن کی طرح واضح ہو گیا کیونکہ جو سُولی پر چڑھائے ہی نہیں گئے تو خدا تعالیٰ سے چھوڑ دینے کے شکوے کا کیا معنیٰ؟ اور اسی طرح سُولی چڑھانے سے قبل جو ہتک آمیز اور سراسر توہین و تحقیر پر مشتمل بیان اناجیل میں درج ہے وُہ بھی باطل محض اور خلاف واقع ٹھہرا اور ثابت ہو گیا

کہ اسلام اور بانیٔ اسلام ہی تمام انبیاء اور بالخصوص حضرت مسیح کی عظمت کا پاسبان ہے۔ اور کتاب مقدس اور اناجیل اربعہ نے ان کی ہتک اور اہانت کا کوئی موقعہ ہاتھ سے جانے نہیں دیا۔

---

# انبیاء سابقین کی توہین کا الزام

پس یسوع نے ان سے پھر کہا میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ بھیڑوں کا دروازہ میں ہوں۔ جتنے مجھ سے پہلے آئے، سب چور اور ڈاکو ہیں مگر بھیڑوں نے ان کی ایک نہ سُنی دروازہ میں ہوں اگر کوئی مجھ سے داخل ہو تو نجات پائیگا۔

(یوحنا باب ۱۰۔ ۷ تا ۹)

**تبصرہ:** حضرت مسیح جو عجز و انکسار کا اس حد تک مظاہرہ کرتے رہے کہ حضرت یوحنا سے جاکر بپتسمہ لے لیا وہ بلا تخصیص سب پیغمبروں کو جو بھی ان سے پہلے آئے چور اور ڈاکو کہیں کسی انسانی عقل کو یہ بات قابلِ قبول ہو سکتی ہے۔ ہر پہلے پیغمبر پر ایمان لانا اور اس کا احترام کرنا پچھلے پیغمبر پر لازم ہوتا ہے اور خدا کے مُرسل ہونے کے ناطے وُہ باہمی طور پر بھائی ہوتے ہیں لہٰذا ان کی تحقیر اور توہین کرنے کا نہ تو شرعاً کوئی جواز ہو سکتا ہے نہ اخلاقاً اور عقلاً۔ نیز ان پہلے پیغمبروں میں وُہ بھی ہیں جو حضرت مسیح کے آباء و اجداد ہیں مثلاً حضرت داؤد جن کی طرف نسبت کرتے ہُوئے ان کو مسیح بن داؤد کہا جا سکتا ہے اور حضرت سلیمان بھی ان کے آباء و اجداد میں سے ہیں اور انکے آباء و اجداد حضرت مسیح کے بھی آباء و اجداد ٹھہرے۔

لیکن اس کے برعکس پیغمبرِ خُدا محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیمات اور ان کی کتاب مجید کی تعلیمات تو یہ ہیں کُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰہِ وَمَلٰٓئِکَتِہٖ وَکُتُبِہٖ وَرُسُلِہٖ لَا نُفَرِّقُ بَیْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِہٖ۔ رسُولِ گرامی اور تمام مؤمنین اللہ پر ایمان لائے اور ملائکہ اور اللہ کی جُملہ کتابوں اور رسُولوں پر درآنحالیکہ وُہ کہتے ہیں ہم رسُولوں میں کسی قسم کی تفریق نہیں کرتے کہ بعض کے ساتھ ایمان لائیں اور بعض کے ساتھ کفر کریں۔ لہٰذا صاف ظاہر کہ اسلام ہی عصمت اور عظمت انبیاء کا امین ہے اور اسرائیلیت نہ ان کی عصمت کی قائل ہے اور نہ عظمت کی۔

---

## شریعت کو لعنت اور حضرت مسیح علیہ السلام کو لعنتی قرار دینا العیاذ باللہ

اے نادان گلتیو کس نے تم پر افسون کر دیا۔ تمہاری تو گویا آنکھوں کے سامنے یسوع مسیح صلیب پر دکھایا گیا میں تم سے صرف یہ دریافت کرنا چاہتا ہُوں کہ تم نے شریعت کے اعمال سے رُوح کو پایا یا ایمان کے پیغام سے کیا تم ایسے نادان ہو کہ رُوح کے طور پر شروع کر کے اب جسم کے طور پر کام پُورا کرنا چاہتے ہو کیا تم نے اتنی تکلیفیں بے فائدہ اٹھائیں مگر شاید بے فائدہ نہیں پس جو تمہیں رُوح بخشتا ہے اور تمہیں معجزے ظاہر کرتا ہے کیا وُہ شریعت کے اعمال سے ایسا کرتا ہے؟ یا ایمان کے پیغام سے چنانچہ ابراھام خدا پر ایمان لایا اور یہ اس کے لیئے راست بازی گنا گیا پس جان لو جو ایمان والے ہیں وہی ابراھام کے فرزند ہیں اور کتاب مقدس میں پیشتر سے یہ جان کر کہ خدا غیر قوموں کو ایمان سے راستباز ٹھہرائے گا۔ پہلے ہی سے ابراھام کو یہ خوشخبری سُنا دی کہ تیرے باعث سب قومیں برکت پائیں گی۔ پس جو ایمان والے ہیں وہ ایماندار ابراہام کے ساتھ برکت پاتے ہیں کیونکہ جتنے شریعت کے اعمال پر تکیہ کرتے ہیں وہ سب لعنت کے ماتحت ہیں چنانچہ لکھا ہے کہ جو کوئی ان سب باتوں کے کرنے پر قائم نہیں رہتا جو شریعت کی کتاب میں لکھی ہیں وُہ لعنتی ہے اور یہ بات ظاہر ہے کہ شریعت کے وسیلہ سے کوئی شخص خُدا کے نزدیک راستباز نہیں ٹھہرتا کیونکہ لکھا ہے کہ راستباز ایمان سے جیتا رہے گا اور شریعت کو ایمان سے کچھ واسطہ نہیں۔

بلکہ لکھا ہے کہ جس نے ان پر عمل کیا وُہ ان کے سبب سے جیتا رہے گا۔ مسیح جو ہمارے لیئے لعنتی بنا اس نے ہمیں مُول لے کر شریعت کی لعنت سے چھڑایا کیونکہ لکھا ہے کہ جو کوئی لکڑی پر لٹکایا گیا وُہ لعنتی ہے تاکہ یسُوع مسیح میں ابراہام کی برکت غیر قوموں تک پہنچے اور ہم ایمان کے وسیلہ سے اس رُوح کو حاصل کریں جس کا وعدہ ہُوا ہے۔

(گلتیوں باب ۳۔ ۱ تا ۱۴)

**تبصرہ:** سب سے پہلے پولس رسُول کی اس گوہر افشانی پر غور کریں جو شریعت



کے اعمال پر تکیہ کرتے ہیں وُہ سب لعنت کے ماتحت ہیں اگر اعمال شریعت کو سبب نجات اور ذریعہ خلاص سمجھنا موجب لعنت ہے تو اللہ تعالیٰ انبیاء سابقین بالخصوص حضرت مُوسیٰ کلیم اللہ علیہ السلام کے ذریعے ان اعمال کا مکلف ٹھہرایا ہی کیوں؟ مستحق رحمت بنانے کے لیئے یا مستحق لعنت بنانے کے لئے۔

۲۔ دُوسرے نمبر پر دلیل اور دعویٰ کی مطابقت پر غور کرنا ضروری ہے۔ دعویٰ تو یہ ہے کہ اعمال شریعت پر تکیہ کرنا موجب لعنت ہے اور دلیل یہ ہے کہ جو شریعت کی کتاب میں مندرجہ باتوں پر قائم نہیں رہتا وُہ لعنتی ہے۔ کہاں اعمال شریعت پر تکیہ کا موجب لعنت ہونا اور کہاں اعمالِ شریعت پر قائم نہ رہنے کی وجہ سے لعنتی ہونا۔ اگر رسُول کے استدلال میں اس قدر بے عقلی کار فرما ہے تو اُمت کے استدلات کا کیا کہنا کیا جو ایمان پر قائم نہ رہے وُہ لعنتی ہے یا نہیں؟ اگر نہیں تو نہ اعمال شریعت ضروری رہے اور نہ ایمان لہٰذا عقیدہ و عمل دونوں کی چھٹی ہوئی اور اگر لعنتی ہے اور یقیناً ہے تو پھر جس کے اُوپر قائم نہ رہنا موجبِ لعنت ہو اس پر قائم رہنا اور تکیہ کرنا بھی موجب لعنت ہوا لہٰذا ایمان بھی موجبِ لعنت ٹھہرا۔

۳۔ تیسری چیز یہ قابلِ غور ہے کہ شریعت کو ایمان سے کچھ واسطہ نہیں حالانکہ ہر شریعت پہلے ایمان واخلاص اور احسان کا حکم دیتی ہے اور بعد ازاں اعمال کا گویا شریعت قلبی، قولی اور بدنی اعمال کا مجموعہ ہوا کرتی ہے اس کے متعلق یہ دعویٰ کہ شریعت کو ایمان سے کچھ واسطہ نہیں سراسر لغو اور بے بنیاد بات ہے اور عیسائیوں کے لیئے بدعملی کی فضا سازگار کرنے کی مذموم کوشش۔

۴۔ (ل) چوتھا امر جو زیادہ توجہ کا مُحتاج ہے وُہ ہے حضرت مسیح کا لعنتی بننا یعنی وُہ عیسائیوں کے گناہوں کا کفارہ بن کر سُولی چڑھ گئے اور لعنتی ہو گئے العیاذ باللہ۔ جو اُمت اپنے نبی کو بلکہ جو بندے اپنے خُدا کو لعنتی سمجھیں ان سے بڑھ کر بھی کوئی لعنتی اور راندۂ درگاہ ہو سکتا ہے۔ سُولی پر گناہگار بھی چڑھتے رہتے ہیں اور بے گناہ بھی اسی طرح قتل و غارت کا نشانہ دونوں قسم کے لوگ بنتے رہتے ہیں اس سے حضرت عیسیٰ کے لعنتی ہونے پر استدلال کیونکر درست ہو سکتا ہے۔

(ب)۔ کیا وُہ عیسائیوں کے گناہوں کے لیئے دُعا اور سفارش نہیں کر سکتے تھے صرف مصلوُب ہونا ہی اس خلاصی اور کفارہ کا واحد ذریعہ تھا۔ اگر دُوسرے عظیم معجزات اور خوارق عادات کیلئے ان کی دُعا اور قلبی توجہ کافی ہو گئی تھی تو یہ کام بھی اسی ذریعہ سے ہو سکتا تھا۔ آخر حضرت خلیل اللہ علیہ السّلام اپنی اُمّت کی خلاصی کا سامان کریں گے اور حضرت مُوسیٰ کلیم اللہ علیہ السّلام اپنی اُمّت کا ہر اُمّت اپنے نبی سے بہرحال یہ توقع رکھتی ہے مگر نہ مصلوب ہونا لازم سمجھتی ہے اور نہ لعنت کے لفظ کی غلاظت سے ان کے گھر و دامن کو ہی آلودہ تصور کرتی ہے سوائے عیسائیوں کے دُنیا میں کسی اُمّت کا اپنے نبی کے متعلق یہ عقیدہ نہیں۔

تو ہم کیوں نہ یہ کہیں کہ یہ بدترین دشمنی ہے اور یہودی جو کچھ حضرت عیسیٰ علیہ السّلام کے ساتھ دُشمن ہونے کے باوجود نہ کر سکے وُہ ان مخلصین نے دوستی کے رُوپ میں کر دکھلایا۔

(ج) حضرت عیسیٰ بقول نصاریٰ اللہ کے بیٹے ہیں اور بیٹے کا مصلوُب ہونا باپ کی مرضی اور حکم کے بغیر نہیں ہو سکتا تو پھر جو کفارہ بنا اس کا حشر تو یہ کیا گیا جس نے یہ کفارہ دیا ازراہِ نوازش اس کا ھدیۂ تشکر بھی تبلا دیتے کہ کیا ہے؟

(د) نیز اللہ تعالیٰ نے اپنے بیٹے کو کفارہ بنایا اور ظاہر ہے جو چیز بطور کفارہ دی جاتی ہے وہ درجہ و مرتبہ میں اور پیار و محبّت میں اس سے کم ہوتی ہے جس کی طرف سے وُہ کفارہ اور صدقہ بنتی ہے جیسے بیٹے کی بیماری میں صدقہ بیٹے کی نسبت لہٰذا اس عقیدہ سے لازم آیا کہ اللہ تعالیٰ کو اتنا حضرت عیسیٰ علیہ السّلام سے پیار نہیں جتنا کہ عیسائی قوم سے العیاذ باللہ تعالیٰ۔

لیکن اس کے برعکس اسلام اور قرآن نے ان کو نہ سُولی پر لٹکایا جانا تسلیم کیا اور نہ ان کا لعنتی ہونا نعوذ باللہ بلکہ ان کا زندہ و سلامت آسمان پر اُٹھایا جانا بیان کیا اور ان کے عوض یہودا اسکریوطی کا شبیہہ عیسیٰ بن کر سُولی پر چڑھایا جانا اور اپنے کیفرِ کردار تک پہنچایا جانا ثابت کیا اور حضرت عیسیٰ کا دُنیا و آخرت مرتبہ و مقام بیان کرتے ہوئے قرآن مجید نے کہا وَجِیْهًا فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ وَمِنَ الْمُقَرَّبِیْنَ۔ وُہ دُنیا و آخرت میں آبرومند ہیں اور مقربانِ بارگاہ خداوند سے ہیں۔



خدارا انصاف۔ کیا پولس اور اس کے متبعین اور کتاب مقدّس نے دامنِ مسیح سے ہر گرد و غبار کو دُور کیا ہے یا اسلام نے؟ اور کیا پولس اور اس کے ہمنواؤں نے حضرت مسیح کی جی بھر کر گُستاخی کی ہے یا اہلِ اسلام نے؟ یقیناً اور یقیناً اسلام اور بانیٔ اسلام اور آپ کا قرآن ان کی عظمت کے پرچارک ہیں اور ان پر سے داغ بدنامی دُور کرنیوالے اور پولس اس کے متبعین اور کتاب مقدّس ہر ممکن طریقہ سے ان کو موردِ الزام و اتہام ٹھہرانے والے ٭

صاحبانِ ذوق و محبت اور اربابِ فکر و نظر

# مژدۂ جانفزا

سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے موضوع پر

حضرت ضیاء الامت پیر محمد کرم شاہ الازہری رحمۃ اللہ علیہ کے

بہار آفریں قلم سے نکلا ہوا لازوال شاہکار

درد و سوز اور تحقیق و آگہی سے معمور تصنیف

# ضیاء النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

مکمل سیٹ سات جلدیں

**ضیاء القرآن پبلی کیشنز**

لاہور، کراچی - پاکستان

---

# خوشخبری

مشہور و معروف محدث و مفسر حضرت علامہ قاضی ثناء اللہ پانی پتی" کا عظیم شاہکار

## تفسیر مظہری

جس کا جدید اور مکمل اردو ترجمہ ضیاء المصنفین بھیرہ شریف نے اپنے
نامور فضلاء سے اپنی نگرانی میں کروایا ہے۔

---

مشہور و معروف محدث و مفسر حافظ عماد الدین ابو الفداء ابن کثیر" کا عظیم شاہکار

## تفسیر ابن کثیر

جس کا جدید اور مکمل اردو ترجمہ ادارہ ضیاء المصنفین بھیرہ شریف نے
اپنے نامور فضلاء علامہ محمد اکرم الازہری، علامہ محمد سعید الازہری،
علامہ محمد الطاف حسین الازہری سے اپنی نگرانی میں کروایا ہے۔

ان شاء اللہ

**ضیاء القرآن پبلی کیشنز**

جلد اس علمی کارنامے کو منصۂ شہود پر لانے کا شرف حاصل کرے گا۔

قرآن کتاب ہدایت ہے
قرآن مکمل ضابطۂ حیات ہے
قرآن ہماری دُنیوی اور اُخروی کامیابی کا ضامن ہے
آیئے قرآن کو سمجھنے اور اس پر عمل کرنے کی کوشش کریں،
پیر محمد کرم شاہ صاحب ازہری کی معرکہ آرا تفسیر

# ضیاء القرآن

خوبصورت ترجمہ — بہترین تفسیر

فہم قرآن کا بہترین ذریعہ ہے

ترجمہ، جس کے ہر لفظ میں اعجازِ قرآن کا حسن نظر آتا ہے۔
تفسیر، اہلِ دل کے لیے درد و سوز کا ارمغاں

ضیاءُ القرآن پبلی کیشنز
لاہور — کراچی ○ پاکستان

امام المناظرین شرف العلماء علامہ ابوالحسنات

# محمد اشرف سیالوی زیدمجدہم

کی قابل قدر تصانیف

گلشن توحید و رسالت

ہدایۃ المتذبذب الحیران فی الاستعانۃ باولیاء الرحمان

مناظرہ جھنگ





تحفہ حسینیہ

کوثر الخیرات

جلاء الصدور

متعہ اور اسلام


اہل السنۃ پبلی کیشنز دینہ ضلع جہلم

Phone:0541-634759

Printed By:
Maktaba Jamal-Karam Lahore Ph: 042 7324948